جس وقت امام علیہ السّلام "ربیع" کے قید خانے میں تھے تو ہارون کبھی کبھی اپنے گھر کی پشت بام پر جاکر قید خانے کی طرف دیکھا کرتا تھا۔ ہر مرتبہ اُسے یہی ایک منظر نظر آیا کہ زنداں کے ایک گوشے میں ایک لباس پڑا ہوا ہے جس میں حس و حرکت نہیں ہے۔ ایک مرتبہ ہارون نے "ربیع" سے پوچھ ہی لیا کہ قید خانے میں وہ لباس کس کا پڑا ہوا ہے۔ ربیع نے کہا وہ لباس نہیں ہے بلکہ وہ حضرت موسیٰ بن جعفرؑ ہیں جن کا اکثر وقت سجدۂ خالق میں بسر ہوتا ہے۔

ہارون نے کہا: "بخدا وہ بنی ہاشم میں سب سے زیادہ عبادت گذار ہیں۔"

ربیع نے کہا: "پھر یہ حکم کیوں دیتا ہے کہ قید خانے میں اُن پر سختی کی جائے؟"

ہارون نے کہا: "افسوس! اس کے علاوہ کوئی اور چارہ نہیں ہے۔"[۱]

ایک مرتبہ ہارون نے ایک حسین و جمیل عورت کو قید خانے میں بھیجا اور غرض یہ تھی کہ اگر امام کی طرف کوئی توجہ دیں تو حکومت کے لئے ایک بہت بڑا بہانہ ہوگا جس کے ذریعہ ہم امامؑ کی بڑھتی ہوئی عزت اور ہر دلعزیزی کو روک سکتے ہیں۔ جب وہ عورت وہاں پہونچی تو امامؑ نے لانے والے سے کہا کہ یہ تمام چیزیں وہ ہیں جو تمھارے دلوں کو لبھا سکتی ہیں اور تم ان پہ فخر و مباہات کیا کرتے ہو مگر میرے لئے یہ حربے بیکار اور بے سود ہیں۔

ہارون نے امامؑ کا جواب سنکر غصّے میں کہا کہ ہم نے آپ کو آپ کی خوشنودی کی خاطر قید میں نہیں رکھا ہے (تاکہ ہم اس عورت کے سلسلے میں آپ کی رضا حاصل کریں۔ ابھی کچھ ہی دن گذرے تھے کہ ہارون کے جاسوسوں نے ہارون کو یہ خبر دی کہ

---

[۱] حیاۃ الامام جلد ۱، صفحہ ۱۴۳۔ ارشاد مفیدؒ صفحہ ۲۸۱

وہ عورت تو ہمیشہ عبادت ہی کیا کرتی ہے، اس کا اکثر وقت سجدے میں گذرتا ہے۔
ہارون نے کہا۔ "بخدا موسیٰ بن جعفر نے اس پر کوئی جادو کیا ہے۔

ہارون نے کنیز کو بلوا کر اس سے دریافت کیا۔ مگر وہ کنیز مسلسل امام علیہ السّلام کی تعریف کرتی رہی۔ ہارون نے اپنے سپاہیوں کو حکم دیا کہ اس کنیز کو بند کر دو تاکہ پھر کسی سے یہ واقعہ بیان نہ کرے۔ قید میں ہونے کے باوجود بھی کنیز مستقل عبادت میں مصروف رہی۔ اکثر رکوع و سجود میں بسر ہوتی۔ امام علیہ السّلام کی شہادت سے چند روز قبل کنیز نے وفات پائی[۱]

---

امام علیہ السّلام اکثر و بیشتر یہ دعا پڑھا کرتے تھے:۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّی اَسْئَلُکَ الراحۃ عند الموت والعفو عند الحساب

خدایا! میں وقتِ مرگ راحت و آرام اور حساب و کتاب کے موقع پر عفو و درگذر کا خواہاں ہوں[۲]

---

امام علیہ السّلام قرآن بہت ہی اچھی آواز میں تلاوت فرماتے تھے، جو کوئی آپ کی آواز سنتا حیرت میں پڑ جاتا اور اس پر گریہ طاری ہو جاتا تھا۔ مدینہ والے آپ کو "زین المتہجدین" "زینتِ شب زندہ داراں" کے لقب سے یاد کرتے تھے[۳]

---

[۱] مناقب ابن شہر آشوب جلد۴ صفحہ ۲۹۷۔ اختصار کے ساتھ طبع قم

[۲] ارشادِ مفید۔ صفحہ ۲۷۷

[۳] ارشادِ مفید۔ صفحہ ۲۷۹

# حلمِ امامؑ

امام علیہ السّلام کے حلم کی مثال تو ڈھونڈھے سے نہیں ملتی۔ آپ کے اسمِ مبارک کے ساتھ "کاظم" کا لقب آپ کے اسی وصف کی ترجمانی کرتا ہے۔ آپ ہمیشہ غصّہ پی جایا کرتے تھے۔

بنو عبّاس کی حکومت کے دوران جب پوری ملّتِ اسلامیہ میں آزادی نام کی کوئی چیز نہ تھی، لوگوں کی جائداد کو بیت المال کے نام پر ضبط کیا جارہا تھا اور اس کو اپنے ذاتی مفاد کے لئے صرف کیا جارہا تھا، عوام فقر و فاقہ کا بری طرح شکار تھے، تعلیم و تمدن سے بالکل بے بہرہ تھے، صرف انھیں چیزوں کا رواج تھا جس سے حکومت کی قدامت باقی رہے۔ لوگ اپنی جہالت اور نادانی کی بنا پر کبھی امامؑ کی شان میں نامنزا الفاظ کہتے مگر امام علیہ السّلام اپنے اخلاق و کردار سے غصّہ و غصّہ کو روکتے اور انھیں اخلاقیات کی تعلیم دیتے۔

ایک شخص مدینے میں زندگی بسر کیا کرتا تھا، اور جب کبھی امامؑ سے آمنا سامنا ہوتا تو آپ کی شان میں گستاخی کرتا۔

امامؑ کے بعض اصحاب نے امامؑ کی خدمت میں عرض کی کہ اگر آپ اجازت دیں تو ہم اس کا کام تمام کر دیں لیکن امام علیہ السلام ہمیشہ ان کو اس اقدام سے روکتے رہے ——

ایک دن امام علیہ السّلام نے اُس کے گھر کا پتہ دریافت کیا، معلوم ہوا کہ وہ

مدینہ کے باہر کھیتی کرتا ہے، امام علیہ السلام سوار ہوکر اس کے گھر گئے، دیکھا کہ وہ کھیت میں کام کر رہا ہے، امام علیہ السلام اسی حالت میں اس کے قریب گئے۔ اُس نے اسی حالت میں چیخ کر کہا، میرا کھیت نہ روندیئے۔ مگر امامؑ نے اُس کی آواز پر کوئی توجہ نہ دی۔ اس کے قریب پہونچ کر آپ سواری سے اُترے اور بہت ہی خندہ پیشانی سے اُس سے پوچھا:۔

____ بھائی اس زراعت پر تم نے کتنا خرچ کیا ہے ؟

____ سَو دینار۔

____ کتنے منافع کی امید ہے ؟

____ مجھے غیب کا تو علم نہیں ہے۔

____ پھر بھی تمھیں کتنی امید ہے ؟

____ تقریباً دو سَو دینار فائدے کی امید ہے۔

امام علیہ السّلام نے تین سو دینار اسے مرحمت فرمائے اور فرمایا اس کے ساتھ ساتھ یہ زراعت بھی تمھاری، اور جتنے کی تمھیں امید ہے انشاء اللہ تمھیں اتنا ملے گا۔ وہ شخص فوراً کھڑا ہو گیا اور امام کی پیشانیٔ مبارک کا بوسہ دیا اور عرض کرنے لگا مولاؑ میں نے آپ کی خدمت میں بہت جسارت کی ہے، میں اپنی گستاخیوں کے سلسلے میں آپ سے معافی کا طلبگار ہوں۔ امامؑ نے ہلکا سا تبسم فرمایا اور واپس چلے آئے۔

دوسرے دن یہی شخص مسجد میں بیٹھا ہوا تھا کہ امام علیہ السّلام وارد ہوئے، جیسے ہی اس کی نگاہ امامؑ پر پڑی کہنے لگا:۔

اَللّٰهُ اَعْلَمُ حَيْثُ يَجْعَلُ رِسَالَتَهُ

خداوندِ عالم بہتر جانتا ہے کہ وہ پیغام (رسالت) کس کے سپرد کرے۔
اِشارہ اس طرف تھا کہ امامت اور خلافت صرف امام موسیٰ کاظم علیہ السّلام کو
زیب دیتی ہے۔

لوگوں نے آکر اس سے دریافت کیا کہ آخر معاملہ کیا ہے۔ پہلے تو تم بہت
بُرا بھلا کہا کرتے تھے۔

اُس نے پھر امامؑ کے حق میں دعا کرنا شروع کر دی اور لوگ اس سے بحث
کیے جا رہے تھے۔

ایک دن امام علیہ السّلام نے ان لوگوں سے دریافت کیا جو اس کے قتل کا
ارادہ رکھتے تھے۔ بتاؤ کون سا اقدام زیادہ بہتر تھا۔ تمھاری وہ نیت یا میرا
یہ کردار[1]

---

[1] تاریخ بغداد، جلد ۱۳ صفحہ ۱۲۸ - ارشاد مفیدؒ صفحہ ۲۷۸

# سخاوتِ امامؑ

امام علیہ السلام نے کبھی بھی ذخیرہ اندوزی نہیں کی جب کبھی مال ملتا اس سے لوگوں کی مشکلات دور فرمایا کرتے تھے، بھوکے کو شکم سیر کرتے اور عریاں کو لباس پہناتے۔

محمد بن عبداللہ بکری کا بیان ہے" ایک مرتبہ میں مالی لحاظ سے بہت ہی ہی زیادہ پریشان تھا، یہ سوچ کر مدینہ وارد ہوا کہ یہاں کسی سے کچھ رقم بطور قرض حاصل کروں، مگر جس کے پاس گیا اس نے روکھا سا جواب دیا، ہر جگہ سے مایوسی ہوئی۔ دل میں سوچا کہ امام موسیٰ بن جعفر علیہ السلام کی خدمت میں کیوں نہ چلوں اور ان کی خدمت میں اپنے حالات بیان کروں۔

میں امامؑ کو دریافت کرتا امامؑ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ دیکھا کہ آپ ایک کھیت میں کام کر رہے ہیں۔ مجھ کو دیکھ کر امامؑ میرے قریب تشریف لائے۔ وہیں میرے ساتھ کھانا تناول فرمایا۔ اس کے بعد مجھ سے دریافت کیا۔ تم کو مجھ سے کوئی کام ہے؟ میں نے سارا قصہ بیان کر دیا۔ امامؑ اُٹھے اور وہیں پاس ایک کمرہ تھا، اس میں تشریف لے گئے اور سونے کے تین سو درہم لاکر مجھے عنایت فرمائے[1]۔

عیسیٰ بن محمد جن کی عمر ۹۰ برس کی تھی، ان کا کہنا ہے کہ میں نے ایک سال خربوزہ، خیار (کھیرا) کدو کی کاشت کی۔ جب فصل تقریباً تیار ہو گئی تو ٹڈی دل ٹوٹ پڑا جس کی

---

[1] تاریخ بغداد، جلد ا، صفحہ ۲۸

بنا پر ساری فصل برباد ہوگئی اور ایک سو بیس[۱۲۰] دینار کا نقصان اٹھانا پڑا۔ انھیں دنوں میں امام موسیٰ کاظم علیہ السلام میرے پاس تشریف لائے (اس سے معلوم ہوتا ہے کہ امامؑ اپنے ایک ایک دوست کے حالات سے باخبر رہتے تھے) سلام کیا اور حالات دریافت کئے۔ عرض کی مولا ٹڈی نے ساری فصل برباد کر دی۔

___ کتنا نقصان اٹھانا پڑا۔

___ سب ملا کر ایک سو بیس[۱۲۰] دینار۔

امام علیہ السلام نے ڈیڑھ سو[۱۵۰] دینار مجھے عطا فرمائے۔

عرض کی مولا! آپ کا وجود برکت ہے، اگر آپ دعا فرما دیں تو مشکلات دُور ہو جائیں۔

امامؑ نے دعا فرمائی اور فرمایا کہ:-

پیغمبر اسلام کی حدیث ہے کہ جو چیز باقی رہ گئی ہے اُس سے وابستہ رہو اور برداشتہ خاطر نہ ہو۔

میں نے پھر اسی زمین کو پانی وغیرہ دیا اور تھوڑی سی محنت کی، خداوند عالم نے اس قدر برکت عطا فرمائی کہ میں نے فصل دس ہزار کی فروخت کی۔[۱]

---

[۱] تاریخ بغداد، جلد ۱۳، صفحہ ۲۹

# دوسرا قدم

ائمہ علیہم السّلام کی ہمیشہ سیرت یہ رہی ہے کہ اپنی زندگی ہی میں اپنے جانشین کا تعارف کرا دیتے تھے اور لوگوں کو بتا دیتے تھے کہ میرے بعد تمھارے رہبر اور امام یہ ہوں گے، اپنے جانشین کا نام، لقب، صفات وغیرہ سب بیان کر دیتے تھے تا کہ لوگ حیران، پریشان اور سرگرداں نہ رہیں اور موقع پرست غلط فائدہ نہ اٹھانے پائیں، یہی تمام باتیں امام جعفر صادق علیہ السّلام نے امام موسیٰ بن جعفر علیہ السّلام کے لئے کی تھیں، اگرچہ ہر موڑ پر حکومت کا سخت پہرہ تھا مگر پھر بھی امام جعفر صادق علیہ السّلام برابر اپنے جانشین کا اعلان فرماتے رہے اور اپنے جانشین کے القاب، صفات بیان فرماتے رہے۔ اس کے صرف چند نمونے ذیل میں پیش کئے جاتے ہیں۔

۱۔ علی بن جعفر کا بیان ہے کہ میرے والدِ بزرگوار حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام نے اپنے مخصوص اصحاب کو بلا کر ارشاد فرمایا: "میرے فرزند موسیٰ کے بارے میں میری یہ باتیں یاد رکھو، کیونکہ وہ میری تمام اولاد سے بلکہ میرے بعد تمام لوگوں سے بہتر ہے، میرے بعد وہی میرا جانشین ہوگا، اور وہی حجتِ خدا ہے تمام لوگوں کے لئے"[1]

۲۔ عمر بن ابان کا بیان ہے کہ حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام نے اپنے بعد کے اماموں کے نام بتائے۔

---

[1] اعلام الوریٰ طبرسی ص۲۹۱ طبع علمیہ اسلامیہ ۔ اثبات الهداة جلد ۵ ص۴۸۹

میں نے آپکے فرزند جناب اسماعیل کا تذکرہ کیا۔ فرمایا قسم بخدا یہ چیز ہمارے اختیار میں نہیں ہے بلکہ یہ ایک امر الٰہی ہے[1]

۳۔ "زرارہ" کا شمار امام جعفر صادق علیہ السّلام کے مخصوص اصحاب میں ہوتا ہے، زرارہ کا کہنا ہے کہ میں امام صادق علیہ السلام کی خدمت میں حاضر ہوا اور اُس وقت موسیٰ کاظم علیہ السّلام آپ کے داہنی جانب کھڑے تھے اور سامنے آپ کے فرزند جناب اسماعیل کا جنازہ رکھا ہوا تھا حضرت نے مجھ سے فرمایا۔ "زرارہ! جاؤ اور داؤد برقی، حمران، ابو بصیر (یہ حضرات امام جعفر صادق علیہ السّلام کے خاص اصحاب تھے) کو بلا لاؤ، میں گیا اور تینوں حضرات کو بلا لایا۔ ان کے ساتھ ہی دوسرے لوگ بھی آگئے۔ یہاں تک کہ اس کمرے میں تیس افراد جمع ہوگئے۔ امامؑ نے داؤد برقی کو مخاطب کر کے کہا: "اس جنازے سے چادر تو اٹھا دو" داؤد نے بڑھ کر چادر اٹھائی۔ امامؑ نے ارشاد فرمایا" اے داؤد! دیکھو اسماعیل زندہ ہیں یا مُردہ"۔ داؤد نے کہا" مولیٰ ان کا تو انتقال ہو چکا ہے۔

امامؑ ہر ایک کو بلاتے رہے اور ہر ایک سے یہی سوال کرتے رہے۔ سب نے گواہی دی کہ اسماعیل کا انتقال ہو چکا ہے اور وہ زندہ نہیں ہیں۔

امامؑ نے ارشاد فرمایا:" خدایا! گواہ رہنا میں نے ہر ممکن اقدام کر دیا ہے۔ اُس کے بعد امامؑ نے حکم دیا کہ اسماعیل کو غسل وکفن دیا جائے، جب غسل وکفن دیا جا چکا اُس وقت امامؑ نے مفضل سے ارشاد فرمایا کہ ان کا منھ تو کھولو مفضل نے حکم

---

[1] بصائر الدرجات ص۴۷۲ طبع جدید۔ اثبات الهداة جلد ۵ ص۳۸۴

کی تعمیل کی۔ امامؑ نے دریافت کیا کہ "کیا یہ زندہ ہیں یا مُردہ؟" مفضل نے عرض کی مولا ان کا انتقال ہو چکا ہے۔ پھر امامؑ نے تمام حاضرین سے یہی سوال کیا، اور سب نے ایک ہی جواب دیا کہ اسماعیل کا انتقال ہو چکا ہے اور اب وہ زندہ نہیں ہیں۔

پھر امامؑ نے ارشاد فرمایا:۔ "خدایا! تو گواہ رہنا، لوگ ان تمام چیزوں کے باوجود بھی اس بات کی کوشش کریں گے کہ نورِ الٰہی کو خاموش کر دیا جائے، اور پھر اسماعیل کی امامت کے مسئلے کو اُٹھائیں گے۔

اس کے بعد اپنے فرزند حضرت موسیٰ کاظم علیہ السّلام کی طرف اشارہ کر کے ارشاد فرمایا" خدا خود اپنے نور کی حفاظت فرمائے گا، گرچہ یہ بات بعض کو ناگوار ہی کیوں نہ گذرے۔

اس کے بعد جناب اسماعیل کو دفن کر دیا گیا، امامؑ نے پھر لوگوں سے دریافت کیا جس کو یہاں دفن کیا گیا وہ کون تھا۔ سب نے مل کر جواب دیا، آپ کے صاحبزادے جناب اسماعیل۔

امامؑ نے ارشاد فرمایا:۔ خدایا تو گواہ رہنا، پھر آپ نے اپنے فرزند جناب موسیٰ کا ہاتھ اپنے دستِ مبارک میں لیا اور ارشاد فرمایا:۔

هوالحق والحق معه ومنه الى ان يرث الله الارض و من عليها۔

یہ حق ہے اور حق اسی کے ساتھ ہے اور اسی سے ہے۔ یہاں تک کہ قیامت آجائے۔[1]

---

[1] غیبت نعمانی ص۳۹ طبع حجری۔ بحار جلد ۴۸ ص۲۱

۴۔ "منصور بن حازم" نے امام جعفر صادق علیہ السّلام کی خدمت میں عرض کی کہ مولا! میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں ، زمانہ بڑا ہی خطرناک ہے ، ہر وقت جان خطرہ میں ہے۔ اگر خدانخواستہ ایسی کوئی صورت پیش آئی تو اُس وقت ہمارا امامؑ کون ہوگا؟ امام جعفر صادق علیہ السّلام نے ابوالحسن موسیٰ کے داہنے شانے پر ہاتھ رکھا اور فرمایا اگر ایسی کوئی بات ہوئی تو اس وقت میرا یہ فرزند تمھارا امامؑ ہوگا۔ اس وقت جناب موسیٰ کاظم علیہ السّلام پانچ سال کے تھے۔ امام جعفر صادق علیہ السّلام کے دوسرے فرزند جناب عبداللہ بھی اُس وقت تشریف فرما تھے، بعض لوگ ان کی امامت کے معتقد ہیں۔

۵۔ شیخ مفید علیہ الرحمہ کا بیان ہے کہ : حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام کے اصحاب کی ایک کثیر تعداد نے جناب موسیٰ کاظم علیہ السّلام کی جانشینی اور امامت کی روایات کو نقل کیا ہے جن میں سے بعض کے نام یہ ہیں :- مفضل بن عمر، معاذ بن کثیر، عبدالرحمٰن بن حجّاج ، فیض بن مختار، یعقوب سراج ، سلیمان خالد، صفوان جمال وغیرہ ۔ اور حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السّلام کے دو بھائیوں جناب اسحاق اور جناب علی (جو تقویٰ اور پرہیزگاری میں بے مثل و بے نظیر تھے) نے بھی اس روایت کو نقل کیا ہے [1]

---

[1] ارشاد مفیدؒ ، صفحہ ۲۷

ان تمام تفصیلات و توضیحات کے بعد یہ بات بالکل واضح اور روشن ہو چکی تھی کہ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کے بعد آپ کے جانشین حضرت امام موسیٰ بن جعفر ہوں گے۔ اور جنابِ اسماعیل کی امامت کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا کیونکہ آپ کا انتقال امام جعفر صادق علیہ السلام کی زندگی ہی میں ہو گیا تھا۔ اور نہ امام صادق علیہ السلام کے کسی اور صاحبزادے کی امامت کا سوال ہے۔ کیونکہ امام صادق علیہ السلام نے یہ بات واضح کر دی تھی کہ آپ کی وفات کے بعد آپ کے جانشین اور پیشوائے خلق حضرت موسیٰ بن جعفر علیہ السّلام ہونگے۔ ہاں کچھ لوگ جو راہِ حق سے منحرف ہو گئے وہ ضرور جناب اسماعیل کی امامت کے قائل ہوئے۔

---

# شاگردانِ امامؑ

امام علیہ السّلام کی سیرت و کردار ہوبہو پیغمبرؐ کی سیرت تھی۔ آپ بھی اپنے آبا و اجداد کی طرح لوگوں کی علمی تشنگی بجھاتے رہے اور ہر ایک آپ کے دریائے علم سے بقدرِ ظرف استفادہ کرتا رہا۔ آپ کا اندازِ تعلیم اس قدر مؤثر تھا کہ آپ کے شاگرد مختصر سے وقت میں علم و ایمان کے اعلیٰ درجہ پر فائز ہو جاتے تھے۔

امام علیہ السّلام کا سنِ مبارک ابھی بیس سال کا تھا کہ امام جعفر صادق علیہ السّلام کا سایہ آپ کے سر سے اُٹھ گیا۔ امام صادق علیہ السّلام کے تمام شاگرد آپ کے گرد جمع ہونے لگے، اور آپ ہر امکانی وقت میں لوگوں کو سرچشمۂ علم و اخلاق سے سیراب کرتے رہے۔

امامؑ کے مکتب کے تربیت یافتہ شاگرد علمِ فقہ، حدیث، علمِ کلام، اور مناظرے وغیرہ میں اپنا جواب نہیں رکھتے تھے، اور ایمان، اخلاق، کردار و عمل کے میدان میں بھی بے مثل و بے نظیر تھے۔ اُس وقت کے بڑے بڑے استادانِ فن بھی آپ کے شاگردوں کے مقابلے میں ٹِک نہ پاتے تھے اور آپ کے شاگردوں کے مقابلے میں طفلِ مکتب معلوم ہوتے تھے۔ آپ کے شاگردوں کی عظمتوں نے لوگوں کو خیرہ کر دیا تھا اور ان کے کمالات کے مقابلے میں آپ کے تمام مخالفین حیرت زدہ تھے، اور حکومت لرزہ براندام تھی۔ حکومتِ وقت کو یہ

خطرہ لاحق تھا کہ اگر ان لوگوں کو موقع مل گیا تو یہ انقلاب لانے میں دیر نہیں کریں گے اور عوام تو دل سے انھیں کے معتقد ہیں۔

امام علیہ السّلام کے بعض شاگردوں کے مختصر حالات ملاحظہ ہوں:۔

## ① ابنِ ابی عُمیر

۲۱۷ ہجری میں انتقال ہوا، آپ نے تین اماموں کی زیارت کا شرف حاصل کیا۔ حضرت امام موسیٰ کاظمؑ، حضرت امام علی رضاؑ اور حضرت امام محمّد تقیؑ۔

آپ کا شمار اپنے وقت کے عظیم دانش مندوں میں ہوتا تھا، ائمہ علیہم السّلام کے مخصوص اصحاب میں آپ کا بھی اسمِ مبارک ہے۔ آپ نے ائمہ علیہم السّلام سے کافی روایتیں نقل کی ہیں جو کہ حدیث کی کتابوں میں محفوظ ہیں۔ شیعہ اور سنّی دونوں فرقوں کے علماء آپ کی عظمت و کردار کے قائل ہیں۔ "جاحظ" جو اہلسنت کے عظیم الشان عالم ہیں جناب ابنِ ابی عُمیر کے بارے میں کہتے ہیں کہ:۔

"ابنِ ابی عُمیر تمام چیزوں میں یگانۂ روزگار تھے"[1]

"فضل بن شاذان" کا بیان ہے کہ:۔

"بعض لوگوں نے حکومتِ وقت کو یہ اطلاع دی کہ ابن ابی عُمیر کو عراق کے تمام شیعوں کے نام معلوم ہیں۔ حکومت نے اُن سے وہ تمام نام دریافت کرنا چاہے مگر آپ نے انکار کیا۔ جس کی پاداشت میں آپ کو برہنہ کر کے دو درختِ خُرمہ کے درمیان لٹکا دیا گیا، اور

---

[1] منتہی المقال ص۲۵۳ طبع حجری

سنّو حد ذنا تازیانے لگائے گئے اور ایک لاکھ درہم کا جرمانہ بھی عائد کیا گیا۔"[۱]

ابنِ بکیر کا کہنا ہے کہ :-

"ابنِ ابی عمیر کو قید کر دیا گیا اور سخت سے سخت ایذائیں پہنچائی گئیں اور اُن کی تمام جائداد اور اثاثہ ضبط کر لیا گیا[۲] اور اسی دوران آپ کی حدیث کی کتاب بھی لاپتا ہو گئی۔"

ابنِ ابی عمیر سترہ سال تک قید میں رہے اور آپ کا تمام مال و اسباب ضائع ہو گیا۔ ایک شخص نے ابنِ ابی عمیر سے دس ہزار درہم قرض لئے تھے، جب اسے پتا چلا کہ ابنِ ابی عمیر کا تمام مال ضائع ہو گیا ہے تو وہ ... اپنا گھر فروخت کر کے دس ہزار درہم ابنِ ابی عمیر کے پاس لایا۔

ابنِ ابی عمیر نے دریافت کیا "یہ دولت تمھیں کہاں سے ملی ہے۔ کوئی خزانہ مل گیا ہے یا وراثت کے طور پر ملی ہے؟"

کہنے لگا :- "میں نے اپنا گھر فروخت کر دیا ہے۔"

ابنِ ابی عمیر نے کہا :- "امام صادق علیہ السّلام کی حدیث ہے کہ وہ چیزیں جو قرض سے مستثنیٰ قرار دی گئی ہیں اس میں وہ گھر بھی ہے جس میں وہ رہتا ہے۔ لہٰذا اس بنا پر میں ایک درہم بھی قبول نہیں کروں گا جبکہ مجھے اس وقت ایک ایک درہم کی احتیاج ہے۔"[۳]

---

۱، ۲ رجال کشی ص۵۹۱، ص۵۹۰

۳ اختصاص شیخ مفیدؒ - ص۸۲ طبع تہران

## ② صفوان بن مہران

آپ کا شمار امامؑ کے عظیم اصحاب میں ہوتا ہے، آپ کا تقویٰ اور پرہیزگاری بے مثال تھی، وہ روایتیں جو آپ کے ذریعہ نقل ہوئی ہیں۔ علماء کے نزدیک غیر معمولی اہمیت کی حامل ہیں۔ آپ کا کردار اس قدر پاک و پاکیزہ تھا کہ خود امام علیہ السّلام نے اس کی گواہی دی ہے۔ اِس سلسلے کا پورا واقعہ گذشتہ صفحات میں گذر چکا ہے۔ صفوان نے امامؑ کی زبانی یہ الفاظ سنے کہ انسان کو ظالم و جابر کے ساتھ تعاون نہ کرنا چاہیے۔ اور ہر اس اقدام سے پرہیز کرنا چاہیے جس سے ظالم کی مدد ہوتی ہے۔ یہ سنتے ہی صفوان نے اپنے اونٹ فروخت کر ڈالے تاکہ ہارون کو کرایہ پر دینے کا سوال ہی پیدا نہ ہو، اور ظالم کے ساتھ تعاون نہ کرنا پڑے۔[۱]

## ③ صفوان بن یحییٰ

آپ امام موسیٰ کاظم علیہ السّلام کے بلند پایہ صحابی ہیں۔ شیخ طوسی علیہ الرحمہ کا کہنا ہے کہ علمائے حدیث کے نزدیک بہت ہی غیر معمولی اہمیت کے حامل ہیں۔ آپ اپنے وقت کے پارساترین فرد تھے۔[۲]

آپ کو امام علی رضا علیہ السّلام کی زیارت کا بھی شرف حاصل ہے، اور امامؑ کو آپ پر کافی اعتماد تھا۔[۳] حضرت امام محمد تقی علیہ السّلام نے آپ کے بارے

---

[۱] رجال کشّی ص ۴۴۰،۴۴۲ - ۱۴۳۱

[۲] فہرست شیخ طوسی ص ۱۰۹ طبع نجف

[۳] فہرست نجاشی ص ۱۴۸ طبع تہران

میں ارشاد فرمایا ہے کہ :-

"جس طرح سے میں اس سے راضی ہوں خدا بھی اس سے خوشنود ہو۔
اس نے کبھی بھی مخالفت نہ کی، نہ میری مخالفت اور نہ میرے والدِ
بزرگوار کی۔" [1]

امام موسیٰ کاظم علیہ السّلام فرمایا کرتے تھے :-

" اگر دو بھیڑیئے گوسفندوں کے ایک ایسے گلّے پر حملہ کریں جس کا کوئی
نگہبان نہ ہو تو اس کے نقصانات اسی قدر ہیں جیسے کوئی شخص ریاست
اور اقتدار کا خواہاں ہو۔ لیکن صفوان میں اس قسم کی کوئی خواہش
نہیں پائی جاتی۔" [2]

## (۴) علی بن یقطین

۱۲۴ ہجری میں کوفہ میں آپ کی ولادت ہوئی [3] آپ کے پدر بزرگوار شیعہ تھے اور امام جعفر صادق علیہ السّلام کی خدمت میں تحائف ارسال کیا کرتے تھے۔ جب مروان تک یہ خبر پہونچی تو اس نے آپ کے خلاف کارروائی شروع کردی۔ آپ کوفہ سے فرار ہوگئے اور آپ کی زوجہ اور دونوں صاحبزادے جناب علی اور عبداللہ مدینہ چلے گئے۔ اور جب بنوامیہ کی بساطِ حکومت ہمیشہ کے لیے

---

[1] رجال کشی صفحہ ۵۰۲

[2] رجال کشی صفحہ ۵۰۳

[3] فہرست شیخ طوسیؒ صفحہ ۱۱۷

تہ کر دی گئی اور بنو عباس نے حکومت سنبھالی تو اس وقت آپ ظاہر ہوئے ۔ اور اپنے اہل و عیال کے ہمراہ کوفے لوٹ آئے۔[1]

علی بن یقطین نے عباسی حکومت سے باقاعدہ روابط برقرار رکھے اور حکومت کے بعض اعلیٰ عہدوں پر فائز رہے اور اس وقت آپ محبانِ اہلبیتؑ کیلئے ایک محکم پناہ گاہ تھے ۔ ان کی مدد فرماتے رہتے اور مشکلات کو برطرف کرتے رہتے تھے ۔

ہارون الرشید نے علی بن یقطین کو اپنی وزارت کے لئے منتخب کیا۔ علی بن یقطین نے امام موسیٰ کاظم علیہ السلام کی خدمتِ اقدس میں عرض کی "مولیٰ ! اس عہدے کے سلسلے میں آپ کی رائے کیا ہے ۔ کیا میں ان کے ساتھ تعاون کروں"؟

فرمایا: "اگر مجبور ہو"۔

ایک مرتبہ علی بن یقطین نے امامؑ کی خدمت میں تحریر کیا کہ میں بادشاہ کے کاموں سے عاجز آچکا ہوں ۔ میں آپ پر فدا ہوجاؤں ۔ اگر آپ اجازت مرحمت فرمائیں تو میں استعفیٰ دیدوں اور بالکل الگ ہوجاؤں ۔

امامؑ نے جواب میں تحریر فرمایا :" میں ہرگز اس بات کی اجازت نہیں دوں گا ۔ ہاں البتہ خدا سے ڈرتے رہو ۔"[2]

ایک مرتبہ امامؑ نے علی بن یقطین سے فرمایا: "تم مجھ سے ایک چیز کا وعدہ کرو، میں تمہارے لئے تین چیزوں کی ضمانت لیتا ہوں"۔

---

[1] فہرست شیخ طوسیؒ ۔ صفحہ ۱۱۷

[2] قرب الاسناد ۔ صفحہ ۱۲۶ طبع حجری

(۱) کوئی تمھیں تلوار سے قتل نہیں کرے گا۔

(۲) تم کبھی فقیر نہیں ہوگے۔

(۳) کبھی قید نہیں کئے جاؤ گے۔

مولیٰ! میں کس چیز کا وعدہ کروں؟

فرمایا:۔ جب ہمارا کوئی دوست تمھارے پاس آئے تو اس کا اکرام اور احترام کرنا۔[1]

"عبداللہ بن یحییٰ کاہلی" کا بیان ہے کہ "میں ایک دن امام کاظم علیہ السلام کی خدمتِ اقدس میں شرفیاب ہوا۔ اتنے میں علی بن یقطین کو امام کی خدمت میں آتے ہوئے دیکھا۔ حضرت نے اصحاب کو مخاطب کرتے ہوئے ارشاد فرمایا:

"جو شخص رسولؐ خدا کے اصحاب کی زیارت کا خواہش مند ہو وہ اس شخص کی زیارت کرے جو ہماری طرف آرہا ہے"

حاضرین میں سے ایک نے کہا "تو پھر یہ اہلِ بہشت ہیں"

فرمایا:۔ میں اس بات کی گواہی دیتا ہوں کہ وہ اہلِ بہشت ہے۔[2]

علی بن یقطین ہر حال اور ہر صورت میں امامؑ کے احکام کی اطاعت کرتے تھے اور کبھی بھی تساہل سے کام نہیں لیتے تھے خواہ اس حکم کا راز نہ معلوم ہو۔

ایک مرتبہ ہارون رشید نے علی بن یقطین کو لباس بطور تحفہ دیئے۔ اس میں ایک بہت ہی قیمتی شاہی لبادہ بھی تھا۔ علی بن یقطین نے وہ تمام لباس اور وہ

---

[1] رجال کشی۔ صفحہ ۴۳۳

[2] 〃 〃 〃 ۴۳۱

لبادہ اور دوسرے اموال کے ساتھ امامؑ کی خدمت میں ارسال کیا۔ امامؑ نے تمام چیزیں قبول کرلیں مگر وہ لبادہ واپس کر دیا اور علی بن یقطین کو تحریر فرمایا کہ :-

"اس لبادہ کو حفاظت سے رکھو کسی کو مت دو کیونکہ عنقریب تمھیں اس کی ضرورت پیش آئے گی"

علی بن یقطین کو اس اقدام کا راز معلوم نہ ہوسکا۔ مگر امامؑ کے حکم کی اطاعت کرتے ہوئے اس کو حفاظت سے رکھ لیا۔ چند روز گذرے کہ علی بن یقطین نے اپنے ایک بہت ہی نزدیکی غلام کو نکال دیا۔ یہ غلام تمام راز سے واقف تھا۔ غلام کو اس بات کا علم تھا کہ علی بن یقطین کو امامؑ سے کس قدر عقیدت ہے اور کیا کیا چیزیں امامؑ کی خدمت میں ارسال کیا کرتے ہیں۔ غلام نے یہ تمام باتیں ہارون سے جاکر بیان کر دیں۔ یہ باتیں سنکر ہارون کو بہت غصہ آیا اور کہنے لگا میں اس بات کی ضرور چھان بین کروں گا اور اگر تمھاری بات صحیح نکلی تو میں علی بن یقطین کو قتل کر دوں گا۔ ہارون نے اسی وقت آدمی بھیج کر علی بن یقطین کو بلوایا اور دریافت کیا کہ میں نے جو لبادہ تم کو دیا تھا وہ کہاں ہے؟

"اُس کو میں نے عطر میں بسا کر بہت ہی محفوظ جگہ رکھا ہے۔"

"ابھی اس کو لے آؤ۔"

علی بن یقطین نے اپنے ایک ملازم کے ذریعہ وہ لبادہ منگوایا اور ہارون کے سامنے رکھ دیا۔ لبادہ دیکھنے کے بعد ہارون نے کہا اس کو اُسی جگہ رکھوا دو۔ اور خود بھی صحیح وسالم واپس جاؤ۔ اب میں کبھی بھی تمھارے بارے میں کوئی شکایت

قبول نہیں کروں گا، اور حکم دیا کہ اِس غلام کو ہزار کوڑے لگائے جائیں! ابھی پانچ سو کوڑے لگائے گئے تھے کہ غلام کا انتقال ہوگیا[۱]

۱۸۲ ہجری میں علی بن یقطین کا انتقال ہوگیا۔ اس وقت امام موسیٰ کاظم علیہ السّلام ہارون کے قید خانے میں مقید تھے[۲] آپ نے مختلف کتابیں بھی تحریر کی ہیں جن کا تذکرہ شیخ مفیدؒ اور شیخ صدوقؒ نے فرمایا ہے[۳]

## ⑤ مومنِ طاق[۴]

نام محمد بن علی بن نعمان۔ کنیت ابوجعفر اور "مومنِ طاق" لقب تھا۔ آپ حضرت امام جعفر صادق اور حضرت امام موسیٰ کاظم علیہما السلام کے اصحاب سے تھے۔ آپ امام جعفر صادق علیہ السّلام کے بہت با اعتماد صحابی تھے، اور امام علیہ السّلام آپ کو اپنے صفِ اوّل کے اصحاب میں شمار کرتے تھے۔

جب بھی آپ کسی سے بحث کرتے تھے تو ہمیشہ غالب رہتے تھے۔

چونکہ امام جعفر صادق علیہ السّلام اپنے تمام اصحاب کی صلاحیتوں اور استعداد سے واقف تھے اس لئے آپ نے بعض کو بحث و گفتگو کرنے کی ممانعت کر دی تھی مگر مومنِ طاق سے فرمایا کرتے تھے کہ تم لوگوں سے بحث و مناظرہ کیا کرو۔

---

۱ ارشادِ مفیدؒ ۲۷۵    ۲ رجال کشی۔ صفحہ ۴۳۰
۳ فہرست شیخ طوسیؒ۔ صفحہ ۱۱۷
۴ مومنِ طاق لقب اس وجہ سے ہوا کہ آپ کی دکان کوفہ میں اس جگہ تھی جسے طاق کہتے تھے۔ ۵ رجال کشی صفحہ ۱۳۵ - ۲۳۹ - ۲۴۳

امام جعفرِ صادق علیہ السّلام نے خالد سے مومنِ طاق کے بارے میں ارشاد فرمایا کہ وہ بحث میں لوگوں پر اس انداز سے حاوی ہوتا ہے جس طرح شکاری باز اپنے شکار پر حاوی ہوتا ہے[1]

## ⑥ ہشّام بن حکم

آپ کو علمِ مناظرہ اور علمِ کلام وغیرہ میں غیر معمولی مہارت حاصل تھی۔ اور آن جیسا کوئی بھی نہ تھا۔" ابنِ ندیم" کا کہنا ہے کہ ابنِ ہشام شیعہ متکلمین میں سے تھے اور آپ نے بحثِ امامت میں نئے نئے گوشے پیدا کئے ہیں۔ علمِ کلام میں مہارتِ تامہ حاصل تھی اور آپ بے پناہ حاضر جواب تھے[2]

ہشام نے کافی کتابیں تحریر کی ہیں اور کثیر تعداد میں علماء اور دانشوروں سے بحث و مناظرہ کیا ہے۔

یحییٰ بن خالد نے ہارون رشید کی موجودگی میں ہشام سے کہا" کیا یہ بات ممکن ہے کہ دو متضاد اور مختلف صورتوں میں دونوں طرف حق ہو؟"

ہشام نے کہا" ہرگز نہیں"

یحییٰ:" اگر دو آدمی ایک موضوع پر اختلاف رکھتے ہوں تو اس کی تین صورتیں ہوسکتی ہیں۔ یا تو دونوں حق پر ہوں گے۔ یا دونوں باطل پر ہونگے، یا پھر ایک حق پر ہوگا اور دوسرا باطل پر ہوگا۔"

---

[1] رجال کشی صفحہ ۱۸۶

[2] فہرست ابن ندیم۔ صفحہ ۲۲۳ طبع مصر

ہشام —— ہاں ایسا ہی ہے، مگر پہلی صورت ممکن نہیں ہے کہ دونوں حق پر ہوں۔

یحییٰ —— اگر یہ بات قطعی ہے تو اگر دو افراد کسی دینی مسئلہ پر آپس میں اختلاف رکھتے ہوں تو اُن میں سے صرف ایک حق پر ہوگا اور دوسرا باطل پر، تو یہ بتاؤ کہ جب حضرت علیؑ اور جنابِ عباسؓ رسول اللہؐ کی میراث کے سلسلے میں (جناب) ابوبکر کے پاس گئے تھے تو ان دونوں میں سے کون حق پر تھا اور کون باطل پر تھا؟

ہشام —— کوئی بھی باطل پر نہیں تھا۔ اور اس قصہ کی مثال تو قرآن مجید میں موجود ہے کہ حضرت داؤد علیہ السّلام کی خدمت میں دو فرشتے حاضر ہوئے تھے اور دونوں ایک مقدمہ لے کر آئے تھے اور حضرتِ داؤد سے اس کا فیصلہ چاہتے تھے۔ تو یہ بتاؤ کہ ان دونوں میں سے کون حق پر تھا اور کون باطل پر؟

یحییٰ —— دونوں فرشتے حق پر تھے اور دونوں کے درمیان کوئی اختلاف نہ تھا اور اختلاف صرف ظاہری تھا۔ اس کام کا مقصد یہ تھا کہ جنابِ داؤدؑ کو اس فیصلے کی طرف متوجہ کریں جو انھوں نے صادر فرمایا تھا۔

ہشام —— حضرت علیؑ اور جنابِ عباس کا اختلاف صرف ظاہری تھا، اور اس ظاہری اختلاف کا مقصد یہ تھا کہ (جناب) ابوبکر نے جو میراث اور وراثت کے سلسلے میں حکم دیا تھا، کہ رسولِ خُدا کا کوئی وارث نہیں

ہوتا۔ تو حضرت علیؑ اور جناب عبّاس اِسی لئے (جناب) ابوبکر کے پاس گئے تھے کہ یہ ثابت کردیں کہ وراثت کے بارے میں یہ حکم خلافِ قانونِ اسلام ہے اور یہ ایک اشتباہ ہے۔

یہ جواب سن کر یحییٰ بالکل حیران رہ گیا اور کوئی جواب نہ بن پڑا اور ہارون نے یہ جواب سنکر ہشام کی بہت تعریف کی اور حاضر جوابی کی داد دی [1]

یونس بن یعقوب کا بیان ہے کہ امام جعفر صادق علیہ السلام کی خدمت میں کافی معزز اصحاب تشریف فرما تھے جن میں خاص کر حمران بن اعین، مومن طاق، ہشام بن سالم، طیّار اور ہشام بن حکم قابلِ ذکر ہیں۔ اس وقت ہشام بن حکم جوان تھے۔ امام علیہ السّلام نے ہشام کو متوجہ کرتے ہوئے ارشاد فرمایا "تم نے عمرو بن عبید کے ساتھ کیا گفتگو کی تھی اور اُس سے کیا کیا سوال کئے تھے؟"

ہشام ——— آپ کے سامنے بیان کرنے میں شرم آتی ہے اور میری زبان بالکل کام نہیں کرتی۔

امامؑ ——— جب میں تمھیں خود حکم دے رہا ہوں تو اس میں شرم کی کیا بات، بیان کرو۔

ہشام ——— میں نے یہ سُن رکھا تھا کہ عمرو بن عبید مسجدِ بصرہ میں لوگوں کے لئے علمی مسائل بیان کرتا ہے۔ میں جمعہ کے دن بصرہ میں وارد ہوا اور مسجدِ بصرہ چلا گیا، دیکھا کہ عمرو بن عبید مسجد میں ہے اور چاروں طرف سے لوگ اسے گھیرے ہوئے ہیں اور اس سے سوال کر رہے

[1] الفصول المختارہ، تالیف سید مرتضیٰؒ۔ صفحہ ۲۶ طبع نجف اختصار کے ساتھ

ہیں۔ میں مجمع کو چیرتا ہوا اُس کے قریب جاکر بیٹھ گیا اور کہا کہ
اے مردِ فاضل و دانش مند میں اجنبی ہوں اور باہر سے آیا ہوں،
کیا مجھے اس بات کی اجازت ہے کہ کچھ سوال کر سکوں۔ کہنے لگا
شوق سے سوال کرو۔

——— آپ کے آنکھ ہے؟

——— صاحبزادے یہ بھی کوئی سوال ہے، کوئی قاعدہ کا سوال کرو۔

——— میں تو اسی قسم کے سوال کروں گا۔

——— خیر، سوال کرو میں جواب دوں گا گرچہ سوال بالکل احمقانہ ہے

میں نے دوبارہ سوال کیا۔

——— آپ کے آنکھ ہے؟

——— ہاں۔

——— یہ کس کام آتی ہے اور کیا چیز دیکھتی ہے؟

——— یہ رنگ و شکل وغیرہ دیکھتی ہے۔

——— آیا ناک ہے؟

——— ہاں۔

——— اس سے کیا کام لیتے ہیں؟

——— چیزوں کی بُو سونگھتا ہوں۔

——— آیا دہن ہے؟

——— ہاں۔

_____ اس سے کیا کام لیتے ہیں ؟

_____ اس کے ذریعہ غذا کو چکھتا ہوں ۔

_____ آیا عقل اور دماغ بھی ہے ؟

_____ ہاں ہے ۔

_____ یہ کس کام آتا ہے ؟

_____ ہر وہ چیز جو اعضاء و جوارح سے متعلق ہوتی ہے ۔ اس مغز کے ذریعہ اس کی تشخیص کرتا ہوں کہ وہ کیا چیز ہے ۔

_____ کیا یہ تمام اعضاء و جوارح آپ کو اس دماغ سے بے نیاز نہیں کر دیتے؟

_____ نہیں ۔

_____ کیوں ؟ جبکہ آپ کے اعضاء و جوارح صحیح و سالم ہیں ؟

_____ جب یہ اعضاء و جوارح کسی چیز کے بارے میں شک کرتے ہیں تو اس وقت یہ اس دماغ کی طرف رجوع کرتے ہیں، تاکہ شک برطرف ہو اور یقین حاصل ہو ۔

_____ تو اس کا مطلب یہ ہوا کہ خداوند عالم نے یہ دماغ اس لئے قرار دیا ہے تاکہ اعضاء و جوارح کو جو شک و شبہ حاصل ہوتا ہے وہ اس دماغ کے ذریعہ دور ہوتا رہے ؟

_____ ہاں ، اور کیا ۔

_____ تو ہم ہر صورت میں اس مغز کے محتاج ہیں ؟

_____ ہاں ۔

_____ خداوند عالم نے ان اعضاء و جوارح کو بغیر کسی امام کے نہیں چھوڑا ۔

جو صحیح اور غلط کے درمیان تشخیص کرتا رہے۔ مگر اسی خدا نے اپنی اتنی مخلوق کو ایسے ہی چھوڑ دیا تاکہ یہ ہمیشہ شک وشبہ میں حیران وسرگرداں رہیں اور اس کے لئے کوئی امام معین نہیں فرمایا تاکہ وہ اس کی طرف رجوع کرکے اپنے شکوک وشبہات دُور کرسکیں اور پریشانی سے نجات حاصل کریں۔

یہ سنکر عمرو بن عبید خاموش ہوگیا، اور پھر مجھ سے مخاطب ہوکر کہنے لگا،۔

"کہاں کے رہنے والے ہو؟"

میں نے کہا "کوفہ کا رہنے والا ہوں"۔

کہنے لگا "شاید تم ہشام ہو۔"

پھر مجھے اپنے پاس لے گیا اور اپنی جگہ پر بٹھایا اور پھر کوئی بات نہیں کی یہاں تک کہ میں اُٹھ کر چلا آیا۔

امام صادق علیہ السّلام یہ سنکر مسکرائے اور فرمایا "یہ استدلال تم کو کس نے سکھایا؟"

ہشام نے عرض کی، یا ابن رسولؐ اللہ یہ بس ایسے ہی میری زبان پر جاری ہوگیا"۔

امام علیہ السّلام نے فرمایا،۔ اے ہشام! بخدا یہ استدلال تو حضرت ابراہیمؑ اور حضرت موسیٰؑ کے صحیفوں میں درج ہے[1]

خدایا! توفیق عنایت فرما کہ ہم امام علیہ السّلام کی سیرت کو اپنا سکیں اور تیرے پیغام کو لوگوں تک پہونچا سکیں۔ وما توفیقی الا باللہ علیہ توکلت والیہ انیب۔

ناچیز عابدی

---

[1] رجال کشی صفحہ ۲۷۱۔۲۷۳۔ اصول کافی جلد ۱۔ صفحہ ۱۹۶ مختصر سے تفاوت کے ساتھ، مروج الذہب۔

نوٹ: یہ حق تلفی ہوگی اگر فاضل محترم جناب آقای کاظم قرشی کا شکریہ ادا نہ کیا جائے۔ کتاب "حیاۃ الامام الکاظم" سے کافی استفادہ کیا گیا ہے۔

# اقوالِ امامؑ

___ من کف غضبہٗ عن النّاس کفّ اللہ عنہ غضبہ یوم القیامتہ

جو اپنے غصّہ کو روکے رکھے گا، اللہ قیامت کے دن اپنے غضب سے اُس کو دُور رکھے گا۔

---

___ لیس لا نفسکم ثمن الّا الجنّۃ۔ فلا تبیعوھا بغیرھا ٥

جنّت ہی تمھاری جانوں کی (اصل) قیمت ہے، اس لئے جنّت کے سوا کسی اور قیمت پر انھیں فروخت نہ کرو۔

---

___ واجعلوا قلوبکم بیوتا للتقویٰ ولا تجعلوا قلوبکم ماویٰ للشہوات ٥

اپنے دلوں کو خوفِ الٰہی کا گھر بناؤ اور انھیں خواہشات کا ٹھکانا بنانے سے پرہیز کرو۔

---

___ من رضی من اللہ بالدنیا فقد رضی بالخسیس ٥

جو اللہ تعالیٰ سے دنیا لے کر خوش ہوا وہ بہت ہی حقیر اور معمولی چیز پر خوش ہوا۔

---

المومن قلیل الکلام کثیر العمل والمنافق کثیر الکلام قلیل العمل ٥

مومن بولتا کم ہے اور عمل زیادہ کرتا ہے اور (اس کے برخلاف) منافق زبان بہت چلاتا ہے اور کام کم کرتا ہے۔

---

— واداء الامانۃ والصدق یجلبان الرزق، والخیانۃ والکذب یجلبان الفقر والنفاق ٥

ادائے امانت اور صدق رزق مہیّا کرتے ہیں اور خیانت و کذب، فقر و نفاق پیدا کرتے ہیں۔

---

لاخیر فی العیش الا لرجلین لمستمع واع وعالم ناطق ٥

دو آدمیوں کے سوا کسی کی زندگی میں کوئی خیر نہیں: نصیحت کو کان کھول کر سننے والا اور بولنے والا عالم۔

---

مجالسۃ اھل الدین شرف الدنیا والآخرۃ ٥

دینداروں کے ساتھ اٹھنا بیٹھنا دنیا و آخرت میں عزّت کی بات ہے۔

---

التدبیر نصف العیش ہ

کسی امر کے نتائج پر غور و فکر کرنا نصف حیات ہے۔

---

وَجَدْتُ عِلْمَ النَّاسِ فِی اَرْبَعٍ ، اَوَّلُهُنَّ اَنْ تَعْرِفَ رَبَّكَ ، وَالثَّانِيَةُ اَنْ تَعْرِفَ مَاصَنَعَ بِكَ ، وَالثَّالِثَةُ اَنْ تَعْرِفَ مَا اَرَادَ مِنْكَ ، وَالرَّابِعَةُ مَا يُخْرِجُكَ مِنْ ذَنْبِكَ ہ

میں نے لوگوں کے علم کو چار چیزوں میں پایا ہے۔ اوّل یہ کہ تم اپنے رب کو پہچانو ، دوسرے یہ کہ تم یہ جانو کہ تمھاری خلقت میں اللہ تعالیٰ نے کیا کیا صنعتیں رکھی ہیں ، تیسرے یہ کہ تم یہ جانو کہ اللہ تم سے کیا چاہتا ہے۔ اور چوتھے یہ کہ تم یہ جانو کہ تمھیں گناہوں (کی گراں باری) سے کیا چیز نکال سکتی ہے۔

(تذکرۂ ابن حمدون ، اعیان الشیعۃ ۴-۲ : ۵۷)

---

مَنْ تَكَلَّفَ مَا لَيْسَ مِنْ عِلْمِهِ ، ضَيَّعَ عَمَلَهُ وَخَابَ اَمَلُهُ ہ

جس نے بغیر علم کے کسی چیز کی زحمت اُٹھائی اُس نے اپنے عمل کو ضائع کیا اور اس کی امیدیں برباد ہوئیں۔

---

اَلْمَعْرُوفُ غُلٌّ لَا يَفُكُّهُ اِلَّا مُكَافَاةٌ اَوْ شُكْرٌ ہ

احسان ایک ایسی زنجیر ہے جس کو سوائے احسان کے بدلے اور شکر کے کوئی نہیں کھول سکتا۔ (بحار الانوار جلد ۱۷۔ مستدرک جلد ۲ صفحہ ۳۹۷)

ــــ لَوْ ظَهَرَتِ الْآجَالُ إِفْتَضَحَتِ الْآمَالُ ہ

اگر لوگوں پر وقتِ اَجل آشکار ہو جائے تو اُن کی آرزوئیں برباد ہو جائیں۔

(بحارالانوار۔ جلد ۱۷)

---

ــــ مَنْ اِسْتَشَارَ لَمْ يَعْدَمْ عِنْدَ الصَّوَابِ مَادِحًا، وَعِنْدَ الْخَطَاءِ عَاذِرًا ہ

جو کسی سے مشورہ کر کے کسی کام میں ہاتھ ڈالے گا تو اگر کامیاب رہا تو اُس کی مدح کی جائے گی اور اگر غلطی کرے گا تو لوگ اس کو معذور سمجھیں گے۔

(مستدرک الوسائل جلد ۲ صفحہ ۶۵)

---

ــــ مَنْ وَلَّدَهُ الْفَقْرُ اَبْطَرَهُ الْغِنٰى ہ

جو عالمِ فقر و فاقہ میں پیدا ہو کر غنی ہو جاتا ہے، اُس کو تونگری سرکش بنا دیتی ہے۔

(بحارالانوار۔ جلد ۱۷)

---

ــــ مَنْ لَمْ يَجِدْ لِلْاِسَاءَةِ مَضَضًا، لَمْ يَكُنْ لِلْاِحْسَانِ عِنْدَهُ مَوْقِعٌ ہ

جو شخص (کسی شخص کی) برائی سے بے چین نہیں ہوتا تو (اُس کا) احسان بھی اُس کی نظر میں کوئی وقعت نہیں رکھتا۔

(بحارالانوار۔ جلد ۱۷)

___ مَا تَسَابَّ إِثْنَانِ إِلَّا إِنْحَطَّ الْأَعْلَىٰ إِلَىٰ مَرْتَبَةِ الْأَسْفَلِ ٥

دو آدمی ایک دوسرے سے گالم گلوچ نہیں کرتے مگر نتیجۃً اُن میں سے برتر پست تر درجہ کی طرف گر جاتا ہے۔

---

___ كُلَّمَا أَحْدَثَ النَّاسُ مِنَ الذُّنُوبِ مَا لَمْ يَكُونُوا يَعْمَلُونَ أَحْدَثَ اللّٰهُ لَهُمْ مِنَ الْبَلَاءِ مَا لَمْ يَكُونُوا يَعُدُّونَ ٥

جب لوگ نئے نئے گناہوں کے مرتکب ہوتے ہیں تو خدا تعالیٰ اُن کو ایسی نئی نئی بلاؤں میں گرفتار کر دیتا ہے جس کا وہ تصور بھی نہیں کر سکتے۔

(تحف العقول۔ صفحہ ۳۰۳)

---

___ مَنْ إِسْتَوىٰ يَوْمَاهُ فَهُوَ مَغْبُونٌ ٥

جس کے دو دن (نیکیوں میں) مساوی رہے وہ حقیقت میں نقصان میں رہا۔

---

___ اياك ان تمنع فى طاعة الله فتنفق مثليه فى معصية الله ٥

خبردار اللہ کی اطاعت میں خرچ کرنے سے باز نہ رہنا کہ تجھے اس کا دوگنا اللہ کی معصیت میں خرچ کرنا پڑے گا۔

---

___ المؤمن مثل كفتى ميزان كلما زيد فى ايمانه زيد فى بلائه ۔

مومن کی مثال ترازو کے دو پلڑوں کی ہے، جتنا اُس کے ایمان کے پلڑے

میں اضافہ ہوگا اُتنا ہی آزمائشوں میں اضافہ ہوگا۔

---

—— لا تحدثوا انفسکم بفقر ولا بطول عمر فان من حدث نفسہ بالفقر یبخل ومن حدثھا بطول العمر یحرص ۵

اپنے نفس سے تہی دستی کا ذکر نہ کرو نہ طولِ عمر کا اس لیے کہ جو اپنے نفس سے تہی دستی کا ذکر کرتا ہے وہ بخیل ہو جاتا ہے اور جو اس سے طولِ عمر کا ذکر کرتا ہے وہ حریص بن جاتا ہے۔

---

—— اجعلوا لا نفسکم حظاً من الدنیا باعطائھا ما تشتھی من الحلال ومالا یثلم المروءۃ ومالا سرف فیہ واستعینوا بذلک علی امور الدین ۵

دنیا کی عطا کردہ دولت میں سے تم بھی فائدہ اٹھاؤ مگر جو کچھ کہ تم کسبِ حلال سے چاہو، اور نہ مردانگی و شرافت کو گزند پہونچاؤ اور نہ اس میں اسراف سے کام لو اور اسی سے امورِ دین میں بھی مدد حاصل کرو۔

---

—— فلیس منا من ترک دنیاہ لدینہ او ترک دینہ لدنیاہ ۵

جس نے اپنے دین کی خاطر اپنی دنیا کو اور اپنی دنیا کی خاطر اپنے دین کو چھوڑ دیا، وہ ہم میں سے نہیں ہے۔

---

—— فضل الفقیہ علی العابد کفضل الشمس علی الکواکب ۵

فقیہ (واقفِ اسرارِ دین) کو عبادت گذار پر وہی فضیلت حاصل ہے
جو سورج کو ستاروں پر۔

---

ـــــ وقال علیہ السّلام لعلی بن یقطین : کفارۃ عمل السلطان
الاحسان الی الاخوان ٥

امام علیہ السّلام نے علی بن یقطین (وزیر ہارون الرشید) سے فرمایا:-
صاحبِ اقتدار کے گناہوں کا کفّارہ یہ ہے کہ اپنے بھائیوں (متعلقین) کے ساتھ
حسنِ سلوک سے پیش آئے۔

---

ـــــ وقال علیہ السّلام : ینادی مناد یوم القیامۃ الا من کان لہ
علی اللہ اجر فلیقم ، فلا یقوم الا من عفا واصلح فأُجرہٗ علَی اللہ ٥

روزِ قیامت ایک ندا دینے والا ندا دے گا ہوشیار ہو جاؤ اللہ کے ذمہ
اگر کسی کا کوئی حق ہو تو وہ کھڑا ہو جائے۔ پس کوئی نہیں کھڑا ہو گا، مگر وہ کھڑا
ہو گا جس نے معاف کیا ہو گا یا اصلاح کی ہو گی۔ پس اس کا اجر اللہ پر ہو گا۔

---

ـــــ وقال (ع) السخی الحسن الخلق فی کنف اللہ لا یتخلی اللہ عنہ حتیٰ
یدخلہ الجنۃ ٥

وہ سخی جس کا اخلاق اچھا ہو وہ اللہ کی پناہ میں ہے، اللہ تعالیٰ اسے
جنّت میں داخل کئے بغیر نہ رہے گا۔

—— قال اللہ عزّ وجل : وعزتی وجلالی وعظمتی وقدرتی وبھائی وعلوی فی مکانی لا یؤثر عبد ھوای علی ھواہ إلا جعلت الغنی فی نفسہ وھمہ فی آخرتہ وکففت علیہ فی ضیعتہ ۔ وضمنت السماوات والارض رزقہ وکنت لہ من وراء تجارۃ کل تاجر ٥

اللہ جلّ عزّہٗ فرماتا ہے قسم ہے اپنی عزّت وجلال ، عظمت ، قدرت ، جمال اور علوِ منزلت کی کہ کوئی بندہ میری خواہش کو اپنی ہوا و ہوس کے مقابلے میں اختیار نہیں کرتا مگر وہ کہ میں اُس کے نفس کو تونگر کر دیتا ہوں اور وہ اپنی آخرت کی فکر کرنے لگتا ہے ۔ اور میں اُس کے مال ومنال کو اُس کے لئے کافی کر دیتا ہوں اور میں زمین و آسمان سے اُس کے رزق کی ضمانت دیتا ہوں اور ہر تاجر سے خود اُس کے لئے تجارت کرتا ہوں ۔

---

—— عَلَیْکَ بالرفق فان الرفق یمن والخرق شوم إن الرفق والبر وحسن الخلق یعمر الدیار ویزید فی الرزق ٥

تم پر نرمی اور رفاقت لازم ہے اس لئے کہ نرمی مبارک چیز ہے اور سختی بُری چیز ہے ۔ یقیناً نیکی اور حسنِ خلق سے شہر آباد ہوتے ہیں اور رزق میں اضافہ ہوتا ہے ۔

---

—— افضل العبادۃ بعد المعرفۃ انتظار الفرج ٥

معرفت کے بعد سب سے بڑی عبادت اللہ کی طرف سے کشائش کے حصول کا انتظار ہے ،

ـــــ مکتوب فی الانجیل (طوبیٰ للمتراحمین، اولٰئک ھم المرحومون یوم القیامۃ، طوبیٰ للمصلحین بین النّاس، اولٰئک ھم المقربون یوم القیامۃ، طوبیٰ للمطھرۃ قلوبھم اولٰئک ھم المتقون یوم القیامۃ. طوبیٰ للمتواضعین فی الدنیا، اولٰئک یرتقون منابر الملک یوم القیامۃ)

انجیل میں لکھا ہے (مبارک ہو آپس میں رحم کرنے والوں کو کیونکہ یہی وہ لوگ ہیں جن پر روزِ قیامت رحم کیا جائے گا۔ مبارک ہو آپس میں صلح کرانے والوں کو کیونکہ یہی لوگ ہیں جو روزِ قیامت مقرب بارگاہِ الٰہی ہوں گے۔ مبارک ہو اپنے دلوں کو پاکیزہ کرنے والوں کو کیونکہ یہی وہ لوگ ہیں جو قیامت میں ہر بلا سے بچنے والے ہوں گے۔ مبارک ہو دنیا میں تواضع کرنے والوں کو کیونکہ یہی لوگ وہ ہیں جو روزِ قیامت تختِ شاہی پر جلوہ افروز ہوں گے۔

---

ـــــ الحیاء من الایمان والایمان فی الجنۃ والبذاء من الجفاء والجفا فی النّار ٥

حیا ایمان کا جزو ہے اور مومن جنت میں ہے اور بیہودہ گوئی جفاؤں میں سے ہے اور جفا کرنے والا آگ میں ہے۔

---

الغضب مفتاح الشر، واکمل المؤمنین ایماناً احسنھم خلقاً ٥

غصہ ہر شر کی کنجی ہے، اور ایمان کے لحاظ سے مومنین میں سے کامل ترین وہ ہے جس کا اخلاق سب سے بہتر ہے۔

— ومازال ابی یوصینی بالسخاء وحسن الخلق حتیٰ مضیٰ ٥

میرے والد مجھے مستقل سخاوت اور حسنِ خلق کی وصیت کرتے رہے یہاں تک کہ انتقال فرمایا۔

---

— اِنَّ العاقل لا یکذب، وان کان فیہ ھواہ ٥

عاقل جھوٹ نہیں بولتا، اگرچہ اس کا دل چاہتا ہو۔

---

— افضل ما یتقرب بہ العبد الی اللہ بعد المعرفۃ بہ الصلاۃ وبر الوالدین وترک الحسد والعجب والفخر ٥

اللہ کی معرفت کے بعد بندے کو اُس سے قریب کرنے والی چیزیں نماز، والدین سے حسنِ سلوک کرنا اور حسد، غرور اور فخر کو ترک کرنا ہیں۔

---

— ان کل النّاس یبصر النجوم ولٰکن لا یھتدی بھا الا من یعرف مجاریھا ومنازلھا وکذالک انتم تدرسون الحکمۃ ولٰکن لا یھتدی بھا منکم الا من عمل بھا ٥

تمام انسان ستاروں کو دیکھتے ہیں ان سے صرف وہی ہدایت پاتا ہے جو ستاروں کی منزلوں اور راستوں کو جانتا ہو۔ اسی طرح تم سب بھی حکمت حاصل کرتے ہو لیکن تم میں سے صرف وہی اس کے ذریعہ ہدایت پاتا ہے جو اس پر عمل کرتا ہے۔

---

—— صلاۃ النوافل قربان الی اللہ لکل مؤمن ، والحج جہاد کل ضعیف ، ولکل شئ زکاۃ ، وزکاۃ الجسد صیام النوافل ہ

نفل نمازیں ہر مومن کے لئے قرب الی اللہ کا سامان ہیں اور حج ہر ضعیف کا جہاد ہے اور ہر شئے کی ایک زکوٰۃ ہے اور جسم کی زکاۃ نفل روزے ہیں۔

---

—— ومن دعا قبل الثناء علیٰ اللہ والصلاۃ علی النبی کان کمن رمی بسھم بلا وتر ہ

جو اللہ تعالیٰ کی ثنا اور نبی اکرم صلعم پر درود پڑھنے سے قبل دعا کرے اس کی مثال ایسی ہی ہے جیسے کوئی بغیر کمان کے تیر پھینکے۔

---

—— والتودد الی النّاس نصف العقل ہ

لوگوں سے محبت کرنا نصف عقل ہے۔

---

—— ومن اقتصد وقنع بقیت علیہ النعمۃ ومن بذر واسرف زالت عنہ النعمۃ ہ

جو جزرسی سے کام لیتا ہے اور قناعت کرتا ہے اس پر نعمتیں باقی رہتی ہیں اور جو فضول خرچی اور اسراف سے کام لیتا ہے اس سے نعمتیں زائل ہو جاتی ہیں۔

---

____ لوگوں سے اسی طرح پیش آؤ جس طرح کی تم ان سے اپنے بارے میں امید رکھتے ہو۔

(وسائل الشیعہ جلد۲ صفحہ ۲۵۶ طبع قدیم)

---

____ جو شخص خیانت کرے، اور کسی چیز کے عیوب کو مسلمانوں سے پوشیدہ رکھے یا کسی اور ذریعہ سے اسے دھوکا دے، اس کو فریب دے، تو ایسا شخص لعنتِ خداوندی کا مستحق ہے۔

(مستدرک الوسائل۔ جلد۲۔ صفحہ ۴۵۵)

---

____ سب سے بُرا شخص وہ ہے جس کی زبانیں دو ہوں۔ منہ پر تو تعریفیں کرے اور پیٹھ پیچھے برائیاں کرے۔ اگر کسی برادرِ مومن کو کوئی نعمت ملی ہو تو اس سے رشک و حسد کرے

(مستدرک الوسائل جلد۲ صفحہ ۱۰۲)

---

____ جو دنیا کا عاشق ہوا وہ آخرت سے بے بہرہ ہو گیا۔

(آئینِ زندگی ص۱۳۱)

---

____ بہترین کام میانہ روی اور اعتدال پسندی ہے

بحار جلد ۷۸ ص۱۵۴ طبع جدید

---

____ زکوٰۃ کے ذریعے اپنے اموال کی حفاظت کرو۔

(بحار جلد ۷۸ ص۱۵۰ طبع جدید)

ـــــــ قربِ خداوندی کا بہترین وسیلہ ایمانِ خداوندی کے بعد، نماز، والدین کے ساتھ نیکی کا برتاؤ، حسد سے دور رہنا، خود پسندی کو ترک کرنا، بیجا فخر د مباہات سے پرہیز کرنا ہے۔ (تحف العقول)



